# تبصرہ

اس کے بعد شور مچ گیا اور مماتیوں نے شور مچا دیا مولانا محمد امین صفدر صاحب اوکاڑوی بار بار کہتے رہے کہ مجھے وقت دو تا کہ میں دھوکہ کا پردہ چاک کر دوں لیکن شور ختم نہ ہوا، موقع نہ دیا گیا، انہوں نے سمجھا کہ شاید شور کے زور پر ہم مناظرہ جیت جائیں گے ۔ لیکن مناظرہ سننے والا ہر بندہ بخوبی سمجھ گیا کہ مولانا احمد سعید کو ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا اور رسوائی ذلت کے علاوہ کچھ حاصل نہ ہوا، اور یہ شور اصل میں خود مولوی احمد سعید کے کہنے پر کیا گیا کیونکہ جب مناظرہ اختتام کے قریب پہنچا اور مولوی احمد سعید کو اپنی شکست واضح نظر آنے لگی تو درمیان میں نماز کا وقت ہو گیا، نماز ادا کی گئی وقفہ نماز میں مولوی احمد سعید نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ شرائط طے نہیں کی گئیں پہلے وہ طے کرنی ہیں پھر بات چلے گی، جب حضرت اوکاڑوی سے یہ کہا گیا تو حضرتؒ نے فرمایا آپ حضرات نے نماز پڑھی ہے، نماز کی شرائط میں سے ایک شرط ہے طہارت تو آپ نے وہ نماز شروع کرنے سے قبل پوری کی تھی یا درمیان نماز میں نماز توڑ کر چل پڑے تھے کہ نماز کی شرط پوری کرنی ہے؟ لوگوں نے کہا نماز سے پہلے پوری کی۔ حضرتؒ نے فرمایا کہ ہر چیز کی شرائط پہلے پوری کی جاتی ہیں اور احمد سعید کو اب شرائط یاد آ رہی ہیں جبکہ مناظرہ اختتام کو پہنچ رہا ہے۔ جب مولوی احمد سعید نے یہ دیکھا کہ یہ دال بھی نہ گلی تو اس نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ میں قرآن پاک کی تین آیتیں پڑھوں گا تم ٹیپیں بند کر دینا اور شور کر دینا۔ چنانچہ ایسے ہی ہوا۔ اس نے یہ آیات پڑھیں اس کے ساتھیوں نے ٹیپیں بند کی دیں اور احمد سعید نے میدان مناظرہ مماتیت کی مردہ لاش کو بے گور و کفن چھوڑ کر راہ فرار اختیار کی، آج تک وہ لاش پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ کہاں ہیں وہ عنایت اللہ شاہ گجراتی، عبدالغنی جاجروی، طاہر پنج پیری کے شاگرد وہ آئیں اور

آ کر مجھے کفنائیں دفنائیں۔ آج تک قرآن وحدیث کا جھوٹا نام لینے والوں کو یہ توفیق نہ ہوئی کہ اس مردہ لاش کی آہ وپکار بھی سنتے اور اس کی مدد کو پہنچتے۔ غرض یہ کہ یہ مناظرہ مماتیت کے تابوت میں آخری کیل ثابت ہوا حضرت مولانا محمد امین صاحب صفدر اوکاڑویؒ کو اللہ نے باطل کے مقابلے میں فتح دی کہ جو تا قیامت اہل حق کی بلندی کا نشان بنی رہے گی، اور قافلہ اہل حق کی خوشیوں اور مسرتوں کا باعث بنی رہے گی۔ جب بھی کوئی مورخ اس مناظرے کی روئیداد لکھنے کے لئے تاریخ کے دریچوں میں جھانکے گا تو وہ اس فتح کی خوشبو کو محسوس کرے گا اور اس فتح کو سفینہ تاریخ میں سنہری حروف سے لکھنے پر مجبور ہوگا۔

فللہ الحمد علی ذالک.




من يرد الله به خيرا يفقهه في الدين (الحديث)
شرح الوقاية
للعلامة عبيد الله بن مسعود بن تاج الشريعة
مع حاشيه
عمدة الرعاية
لمولانا أبي الحسنات عبد الحي اللكهنوي
مكتبة امدادية
ملتان - پاکستان